منطبق ہوگئی وہان ایک بڑہیا سوت کاتتی تہی یا سوت ایک عورت نے مجھسے کہا تو اس بڑہیا
کو دیکہتا ہے مینے کہا یہ کون ہے کہا یہ اس شخص کی مان ہے مینے کہا اسکا کیا قصہ ہے کہا
یہ شخص شراب پیتا تہا جب یہ جاتا تو اسکی مان کہتی اے بیٹے اللہ سے ڈر تو کب تک شراب پئیگا
یہ اوس سے کہتا تو تو گدہے کی طرح آواز کرتی ہے یہ شخص بعد عصر کے مرگیا اب بعد ہر عصر کے
یہ قبر پہٹ جاتی ہے اور یہ شخص تین بار گدہے کی آواز کرتا ہے پہر یہ قبر اوسپر بند ہوجاتی ہے
رواہ الاصبہانی وغیرہ قال الاصبہانی حدث بہ ابو العباس الاصم املاء بنیسابور
بمشہد من الحفاظ فلم ینکروہ یہ دلیل واضح ہے اس بات پر کہ یہ عذاب اوسکو فقط
مان کی نافرمانی کرنے پر مقرر ہوا اللہم احفظنا پہر جو شخص اپنے مان باپ کو ایذائی جانی و
مالی وآبروی مثلاً پہنچاتا ہے اور ہر طریق ظاہر ومخفی سے ستاتا ہے اور ہمیشہ مکلف رہتا ہے اوسکے
عذاب کا اندازہ دن حساب کے اللہ ہی جانے ۲۲ ابن عمرو کہتے ہین ایک مرد نے آکر کہا ای
رسول خدا میرے پاس مال واولاد ہے اور میرا باپ مال کا محتاج ہے فرمایا انت ومالک لابیک
الحدیث اخرجہ ابوداؤد یعنی تو اور تیرا مال تیرے باپ کا ہے معلوم ہوا کہ اگر باپ محتاج ہو
اور بیٹا مالدار تو اوس مال کو باپ سے نہ روکے کہ یہ بہی ایک طرح کا عقوق ہے اور بذل کرنا مال کا
والدین پر منجملہ حقوق کے ہے ۲۳ حدیث زید بن ارقم مین فرمایا ہے من حج عن احد ابویہ
اجزأ ذلک عنہ وبشر بوحہ الیہ فی السماء وکتب عند اللہ بارا ولو کان عاقا
رواہ رزین یعنی جسنے حج کیا طرفسے ایک کے مان باپ مین سے تو یہ کافی ہوگا اوس سے
اور خوشخبری دیجائیگی اوسکی روح کو آسمان مین اور لکہا جائیگا نزدیک اللہ کے نیکوکار اگرچہ
عاق ہو یعنی گناہ عقوق کا کسی قدر اوسکے سر سے اوتر جائیگا واللہ اعلم

## فصل بیان مین حقوق والدین کے عموماً

جو حقوق ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان پر ہوتے ہین وہ سب حقوق واسطے والدین

مسلمون کے بارہ ثابت ہین مع شئی زائد ایک یہ کہ جب ملاقات ہو سلام کرے دوسرے جب
پکارے تو جواب دے تیسرے جب چھینکے تو یرحمک اللہ کہے چوتھے بیمار ہو تو عیادت کرے
پانچوین مر جائے تو جنازہ پر جائے چھٹے اگر اسپر قسم کہائے تو اوسکی قسم کو سچا کرے ساتو
نصیحت چاہے تو اوسکو بہتر بات بتائے آٹھوین اوسکے پیٹھ پیچھے اوسکو برا نکہے نوین
اوسکے لئے وہ بات پسند کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے دسوین اوسکے حق مین وہ بات
نہ سمجھے جو اپنے حق مین بُری لگے یہ سب امور احادیث و آثار مین آئے ہین گیارہوین
یہ کہ اپنے قول و فعل سے اوسکو ایذا نہ دے بارہوین یہ کہ تواضع کرے تکبر نکرے تیرہوین
یہ کہ ایک کی چغلی دوسرے سے نہ کہا کرے چودھوین یہ کہ تین دن سے زیادہ ترک ملاقات نکرے
پندرہوین یہ کہ حتی الوسع احسان کرے سولہوین یہ کہ بدون اجازت کے اوسکے پاس نہ جائے
سترہوین یہ کہ بوڑہون کی عزت کرے اور لڑکون پر رحم اٹھارہوین یہ کہ سب کے ساتھ ہشاش
بشاش نرم رہے انیسوین یہ کہ جس مسلمان سے کوئی وعدہ کرے اوسکو پورا کرے بیسوین
یہ کہ لوگون کا عوض اپنے نفس سے لے اکیسوین یہ کہ اوسکی عزت و جان و مال کو ظالم سے بچائے
اگر قدرت رکھتا ہو بائیسوین یہ کہ اوسکی قبر کی زیارت کرے اور مقصود اوس سے دعا و عبرت
اور دل کا نرم کرنا ہو لیکن سفر واسطے زیارت کے نکرے کہ یہ بات کسی دلیل صحیح سے ثابت
نہین ہے غزالی رحمہ نے احیاء العلوم مین لکہا ہے کہ اللہ نے حضرت موسی علیہ السلام کو
فرمایا تہا کہ اے موسی جو شخص اپنے مان باپ کی اطاعت کرتا ہے اور میری نافرمانی کرتا ہے
مین اوسکو مطیع لکہتا ہون اور جو شخص مان باپ کی نافرمانی کرتا ہے اور میری طاعت تو مین
اوسکو نافرمان لکہتا ہون انتہی مین کہتا ہون کہ میرے والد مرحوم کا ایک رسالہ ہے بیان
مین حقوق خلق کے اوسمین اونہون نے بیان حقوق والدین کا بہی لکہا ہے اس جگہ
خلاصہ اوسکا لکہا جاتا ہے قال تعالی ان اشکر لی ولوالدیک الی المصیر
احسان مان میرا اور اپنے مان باپ کا اللہ نے تین چیزون کو ساتھ تین چیزون کے ذکر

کیا ہے کہ ہر ایک اُنمین سے بغیر دوسرے کے مقبول نہین ہوتی ایک اپنی اطاعت کہ بے اطاعت
رسُول کے مقبول نہین دوسری نماز کہ بے زکوۃ کے مقبول نہین تیسرے شکر کہ بے ماں باپ
کے شکر کے مقبول نہین دلیل امر اول کی اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول ہے اور دلیل امر دوم
کی اقیمو الصلوٰۃ وآتو الزکوٰۃ اور دلیل امر سوم کی یہی آیت باب ہے اللہ کا شکر اس بات
پر ہے کہ اوسنے ایک قطرۂ آب سے انسان بناکر انعام بیحد سے سرفراز کیا ماں باپ کا شکر
اس بات پر ہے کہ اونہوں نے بڑی محنت ومشقت سے پالا اگر وہ توجہ نکرتے تو ہلاک ہوجاتا
اسی لئے حقوق العباد مین سب سے زیادہ حق والدین کا ہے اولاد پر تفسیر فتح العزیز مین کہا ہے
کہ اللہ نے احسان بالوالدین کو بعد اپنی عبادت کے ذکر کیا اور اونکے حق کو ہمدوش اپنے
حق کا ٹہیرایا کئی وجہ سے ایک یہ کہ جسطرح ماں باپ سبب پرورش اولاد ہین اسی طرح
سبب وجود اولاد بہی ہین ایک واسطہ ہین سبب فیض ایجاد الٰہی کے اور یہ مرتبہ سوا
ماں باپ کے اور کوئی نہین رکہتا اگر کوئی شخص سبب تربیت کا ہوتا ہے تو وہ سبب
وجود کا نہین ہوتا اسی لئے کسیکا انعام بعد انعام خدا کے ماں باپ کے انعام سے زیادہ
تر نہین ہوتا ہے دوسرے یہ کہ اونکا انعام مشابہ ہے انعام خدا کے کیونکہ یہ عوض مین
اس انعام کے کسی طرح کا شکر یا ثواب نہین چاہتے بخلاف اوس انعام کے جو اور لوگ کرتے
ہین کہ وہ انعام ضرور کسیطرح کی غرض کے ساتہہ ملحوظ ہوتا ہے تیسرے یہ کہ جسطرح اللہ تعالےٰ
انعام کرنیسے اپنے بندے پر ملول نہیں ہوتا ہے اگرچہ بندہ عاصی ونافرمان ہو اسیطرح
ماں باپ بہی اولاد پر شفقت وعطوفت کرنیسے ملول نہین ہوتے اگرچہ اولاد ناخلف ہو
چوتہے یہ کہ ماں باپ ہر کمال ممکن کے حصول اپنی اولاد کے آرزو کرتے ہین بلکہ ہر امر مین اونکی
ترقی اپنے کمال پر چاہتے ہین اور کسی اچہی بات کا اونپر حسد نہین کرتے اور یہ خاصیت
سوا ماں باپ کے کسی اور مین نہین ہوتی ہے پانچوین یہ کہ ماں باپ کو کمال مناسبت ہے
ساتہہ واحد حقیقی کے کہ جسطرح مرتبہ خدائی مین سوا ایک ذات واحد مقدس کے کسی اور

کی گنجایش نہین ہے اسی طرح مرتبۂ پدری و مادری مین سوا ایک مان ایک باپ کے اور کوئی نہین آسکتا انتہی حاصلہ شیخ محمد شاہد قدس سرہ نے رسالہ قوت المحبین مین کیا خوب بات اس باب کی لکھی ہے ان الابن یستنکف ان ینسب الی اکثر من اب واحد کذلک ینبغی للعبد ان یستنکف من ان یذکر اکثر من رب واحد انتہی یعنی جسطرح کہ بیٹے کو اس بات سے عار آتی ہے کہ وہ ایک باپ سے زیادہ کی طرف منسوب ہو اسیطرح بندہ کو چاہیے کہ وہ ایک رب سے زیادہ کی طرف منسوب ہونیسے عار کرے غرضکہ تعظیم والدین کی سارے ادیان و شرائع مین واجب ہے تمام کتب آسمانی توریت انجیل زبور فرقان مین یہی حکم ہے کہ مان باپ سے احسان و بر و سلوک کرو اور اونکے حقوق و حرمات و تعظیمات کو نگاہ رکھو محبت والدین کی ساتھ اولاد کے ذاتی ہوتی ہے یہانتک کہ حیوانات بے شعور مین بہی پائی جاتی ہے اگر انسان مین نہو تو پہر وہ حیوان سے بہی بدتر ہے بلکہ مان باپ اگرچہ کافر یا فاسق فاجر ہون تب بہی اولاد کو اونکے ساتھ لطف و احسان ہی کرنا واجب ہے و آمنوا احسان بالوالدین کو حدیث و قرآن مین بقید ایمان کے ذکر فرمایا ہے قصہ تلطف ابراہیم علیہ السلام کا ساتھ والد مشرک کے سورۂ مریم مین مشروحاً آیا ہے اور جب حنظلہ رضی اللہ عنہ نے حضرت سے اجازت چاہی کہ وہ اپنے باپ ابو عامر راہب کو قتل کرین تو اجازت ندی اور قتل والد سے باوجودیکہ وہ کافر تہا منع فرمایا فقہا کہتے ہین کہ بیٹا اگر باپ کو قتل کریگا تو قتل کیا جائیگا اور باپ اگر بیٹے کو مار ڈالیگا تو قصاص نہوگا گو آخرت کا مواخذہ باقی رہے اللہ تعالی نے لفظ والدین مین مان باپ دونون کو شامل ذکر کیا ہے پہر لفظ حملتہ امہ الخ مین بالتخصیص مان کا حق زیادہ بتایا اس سے ثابت ہوا کہ حق خدمت والدہ کا حق والد سے زیادہ ہے یہانتک کہ بعض اکابر نے کہا ہے کہ ایک نیکی مان سے کرنا برابر چالیس نیکی کے ہے بہ نسبت باپ کے احادیث گزشتہ مین بہی تین بار ذکر مان کا کیا ہے پہر باپ کا اس سے بہی باشارۃ النص زیادتی حق مادر کی حق پدر پر ثابت ہوتی ہے یہ زیادت اسی وجہ سے ہے کہ اول مشقت حمل ہے پہر محنت ولادت پہر مصیبت رضاعت پہر تکلیف تحمل کی

وبرازالی غیر ذلک فقہا رکہتے ہین حق والدہ بہ نسبت والد کے زیادہ ہے اور احسان بارم اوجب
وموکدتر ہے بہ نسبت احسان بالوالد کے **مسئلہ** اگر ایسی حالت پیش آئے کہ جمع حقوق
کرنا ابوین کا دشوار ہو اور ایک دوسرے کے حق ادا کرنے پر بنزاع ہو تو ایسی جگہہ مین جو امر کہ متعلق
تعظیم وتکریم واحترام کے ہو اوسکو ساتہہ باپ کے بجالائے اور خدمت وانعام مین مان کے حق
کو مقدم رکہے مثلاً اگر گہر مین مان باپ دونون سامنے آوین تو باپ کے لئے کہڑا ہو جائے اور اگر
دونون طالب مال کے ہون تو پہلے مان کو دے پہر باپ کو یہ اسلئے کہ مان نے بہ نسبت باپ کے
اسکی خدمت ومحنت وبارکشی زیادہ کی ہے اور دل عورت کا ضعیف ہوتا ہے وہ ذراسی بات
پر رنجیدہ وکشیدہ ہو جاتی ہے سو ضعیف دل والے کو ستانا نہایت برا ہے ہرگز مان کے دل کو نہ توڑے
اور رضا اوسکی خدمت وطاعت سے مُنہہ موڑے جسکو اللہ نے سعادتمند کیا ہے وہ کیسے ہی مرتبۂ عالی
مین کیون نہو اور ہزار جاہ وجلال رکہتا ہو لیکن مان کے سامنے نہایت خاکساری و عاجزی وخواری
ہی سے پیش آتا ہے گلستان سعدی مین لکہا ہے کہ ایکبار مین حالت جہل جوانی مین مان پر چلا کر
بولا تہا وہ دل آزردہ ہوکر ایک کونے مین جا بیٹہی اور روکر کہنے لگی کہ تو اپنی حالت خردی کو
بہول گیا جو اس وقت یہ درشتی کرتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| چہ خوش گفت زالی بفرزند خویش | چو دیدش پلنگ افگن و پیل تن |
| گر از عہد خردیت یاد آمدے | کہ بیچارہ بودی در آغوش من |
| نکردی درین روز بر من جفا | کہ تو شیر مردی و من پیر زن |

حدیث مین آیا ہے الزمها فان الجنة تحت رجليها یہ دلیل ہے اس بات پر کہ خدمت
والدہ افضل اعمال ہے اسلئے کہ وہ شخص مشورہ جہاد کا لینے آیا تہا جس سے یہ کہا کہ تو زیر قدم
مادر لگا رہ یعنی اولاد کو مان کے ساتہہ برتاؤ خدمت وملازمت کا چاہئے گویا اوسکے قدمون
کے نیچے پڑے ہین اور جس کسی شخص کو کسی حال مین نہین چہوڑتے ہین اور اوسکے ساتہہ
کمال خشوع وادب کرتے ہین تو یون کہتے ہین کہ ہم تو آپکے قدمون سے لگے ہوئے ہین الحاصل

خدمت وطاعت والدین اصل ہر سعادت او وصل ہر فیض ہے **حکایت** ابراہیم خواص کہتے تہے
مین نے خضر علیہ السلام سے پوچہا کہ آپ کو یہ سعادت کس سبب سے حاصل ہوئی کہا ماں کے سا
تہہ نیکی کرنے اور اوسکی خدمت وطاعت بجالانے سے **حکایت** عون بن عبد اللہ اپنی ماں کے
ساتہہ ایک برتن مین نہ کہاتے اس ڈر سے کہ شاید کسی لقمہ پر پہلے نظر ماں کی پڑی ہو اور یہ
اوسکو نادانستہ کہالین اسیطرح امام زین العابدین سے بہی منقول ہے **حکایت** عون بن
عبد اللہ کو ایکبار اونکی ماں نے پکارا تہا اونہون نے بلند آواز سے جواب دیا پہر نادم ہوکر ایک یا دو
بردے آزاد کئے کہ اس بے ادبی کا کفارہ ہو سلف اسی طریق پر تہے حکایات ایسی
اولاد کی جو اپنے والدات کے فرمانبردار خدمتگار تہے بہت ہین پس جو شخص اللہ سے ڈرتا ہے
اور آخرت پر ایمان لایا ہے اوسکو ایک دو بات ہی کافی ہے ع در خانہ اگر کس ست یکحرف
بس ست **حکایت** ایک شخص کے ماں نہ تہی خالہ تہی حضرت نے کہا تو واسطے کفارہ گناہ
عظیم کے اوسکے ساتہہ نیکی کر معلوم ہوا کہ نیکی کرنا ساتہہ ماں کے بالاولی کفارہ گناہ کا ہوتا ہے بعض آثار مین آیا
ہے کہ دعا ماں کی جلد تر قبول ہوتی ہے اسلئے کہ وہ بہ نسبت باپ کے زیادہ تر رحیم ہے اور رحیم کی دعا ساقط
نہین ہوتی اس سے یہ ثابت ہوا کہ ماں کی خوشنودی حاصل کرے اوسکی دعا کو اپنے حق مین قبول جانے اگر وہ ناراض
ہوکر بد دعا دیگی تو وہ بہی قبول ہوگی اسلئے اوسکی بد دعا سے جہانتک بچسکے بچے حدیث مین آیا ہے ثلث دعوات
مستجابات لاشک فیھن دعوۃ الوالد ودعوۃ المسافر ودعوۃ المظلوم رواہ الترمذی
وابن ماجہ پہر اگر ماں باپ ہاتہہ سے اولاد کے مظلوم ہین تو اونکی بد دعا کسی طرح رد نہوگی
بعض تابعین نے کہا ہے کہ جو شخص ہر روز ماں باپ کے واسطے پانچ بار دعا کریگا وہ اونکے حق
سے کسی قدر ادا ہوگا کیونکہ اللہ تعالی نے شکر والدین کو اپنے شکر کے ساتہہ ذکر کیا ہے اور
اللہ کا شکر نماز پنجگانہ ہے تو ہر نماز مین پانچ بار دعا کرنے سے اونکا شکر بہی ادا ہوگا اس بارہ مین
یہ دعا ماثور ہے اللھم اغفرلی ولوالدی ولمن توالدا وارحمھما کما ربیانی صغیرا واغفر
لجمیع المومنین والمومنات والمسلمین والمسلمات الاحیاء منھم والاموات

انک مجیب الدعوات ورافع الدرجات وقاضی الحاجات برحمتک یا ارحم الراحمین
سید جلال الدین بخاری مخدوم جہانیان جہان گشت سے منقول ہے کہ دعا بلفظ ولمن توالد ا
دو شخص کرے جیسے حقیقی بہائی ہون ایک ماں باپ سے اور اگر سوتیلے بہائی ہون تو یون کہے
ولمن توالد احدہما اسنے لکن میرے نزدیک مطلق اخوت بہی واسطے صحت مطلب کے کافی
ہے اللہ نے بنی اسرائیل سے عہد لیا تہا کہ دیکہو سوا میرے کسیکو نہ پوجنا اور ماں باپ کے ساتہ
احسان کرنا معلوم ہوا کہ یہ دونون حکم قدیم سے برابر چلے آتے ہین اور یہ تاکید احسان بالوالدین
کی اگلی امتوںمین بہی تہی حدیث معاذ بن جبل مین فرمایا ہے لا تعقن والدیک وان امراک
ان تخرج من اہلک ومالک سو ایسجگہ پر شیر نا بڑے مردون کا کام ہے کہ مال وجان جاتے
مگر ایمان نہ جانے اہل وعیال گہر سے دور رہین مگر ماں باپ نہ رنجور ہون یہی کمال توحید وایمان
ہے اور نہایت درجہ کی استقامت ووفاداری حضرت ابراہیم نے اسمعیل علیہما السلام سے
کہہ گئے تہے کہ جب تیرا شوہر آئے تو میرا اسلام اوس سے کہدینا اور یہ پیغام پہنچا دینا کہ تو اپنے
دروازے کی چوکہٹ بدل ڈال کہ یہ لائق نہین ہے اوسپر اونہون نے اپنی بی بی کو طلاق
دیدی تہی اسیطرح ابن عمر نے عمر کی شکایت پر بحکم حضرت اپنی عورت کو چہوڑ دیا تہا سعادتمند اولاد
ایسی ہی ہوتی ہے کہ ماں باپ کی رضامندی کو بی بی سے محبوب چیز پر مقدم رکہتی ہے اب
وہ وقت آیا ہے کہ بی بی کے کہنے سے ناخلف اولاد ماں باپ کو چہوڑ دیتی ہے ایسے ہی شخص
کا نام جورو کا غلام ہوتا ہے یہ حرکت بے برکت آثار قیامت مین سے ہے حدیث مین آیا ہے
اطاع الرجل امرأتہ وعق امہ یعنی جورو کی اطاعت کریگا ماں کا نافرمان ہوگا وادنی صدیقہ
واقصی اباہ یار کو اپنے پاس بٹہائیگا اور باپ کو دور ہٹائیگا لکن ترک اہل وعیال وطلاق زوجہ
بحکم مادر وپدر اوسوقت ہے کہ مصلحت دینی یا دنیاوی پیش نظر ہو نہ مجرد عناد نفسانی وفساد شیطانی
الغرض اداے حقوق والدین مین رعایت امور ذیل درکار ہے ایک یہ کہ ماں باپ کو دل سے دوست
رکہے کہ اصل کار محبت ہے دوم گفتار ورفتار ونشست برخاست مین ادب شرعی اونکا نگاہ رکہے مثلاً

مین چشیقہ ونی نکرے بات کہتے مین نام لیکر نہ پکارے جہڑک کر نہ بولے چلا کر جواب نہ دے ۱
اپنے مال وسامان واسباب کو اگر چہ عمدہ و قیمتی ہو اونسے دریغ نہ کرے انت ومالک لابیک
اسپر دلیل ہے ۲ جس خدمت کا مقدور ہو اوسمین قصور نہ کرے ع از جان چہ عزیز است بگو
آن تو بخشم ۵ اونکی وصیت بعد اونکی موت کے بجالائے اگر خلاف شرع نہو فمن بدلہ بعد
ماسمعہ فانما اثمہ علی الذین یبدلونہ ان اللہ سمیع علیم ۶ صدقہ و زیارت
سے یاد رکھے حدیث متفق علیہ مین آیا ہے کہ ایک شخص نے کہا ای رسول خدا میری مان کا یک
ناگہان مرگئی اگر فرصت پاتی تو کچھ صدقہ کرتی یا وصیت کر جاتی فہل لہا اجران تصدقت
عنہا قال نعم دوسری روایت مین ہے کہ سعد بن عبادہ نے عرض کیا کہ ان ام سعد ماتت
فای صدقۃ افضل قال الماء فحفر بئرا وقال ہذہ لام سعد رواہ ابوداؤد
والنسائی شرعۃ الاسلام مین کہا ہے کہ آدمی جو کچھ اپنے مال مین سے خیرات کرے اوسمین نیت
اپنے مان باپ کی کرلے اس سے ثواب کم نہین ہوتا بلکہ دونون کو برابر ثواب ملتا ہے حکایت
بعض اکابر راہ مین ایک پتہر داہنی طرف پہینکتے اور باپ کی نیت کرتے اور ایک پتہر بائین طرف
پہینکتے اور مان کی نیت کرتے اور بعض غصہ کو بارادہ احسان بالوالدین پی جاتے ایک روایت
ضعیفہ مین زیارت کرنا قبر والدین کی دن جمعہ کے آیا ہے لکن شرط ہر زیارت کی خواہ مان باپ کی
قبر ہو یا غیر کی یہ ہے کہ قبر کو ہاتہہ سے نہ چہوئے بوسہ نہ دے اوسکے سامنے نہ جہکے منہہ خاک پر نہ رکہے
کہ یہ عادت نصارے کی ہے آس پاس قبر کے نہ پہرے شیخ عبدالحق دہلوی حنفی رحنے جامع البرکات
مین لکہا ہے کہ بوسہ دینا قبر کو اور سجدہ کرنا اوسپر اور رکہنا وہان رکہنا حرام و ممنوع ہے بالاتفاق بلا شک
وشبہ اور روایت بوسہ قبر والدین صحیح نہین ہے انتہے مین کہتا ہون مسح و تقبیل و انحنا حرام ہے
اور سجدہ کرنا کفر صریح گو پیغمبر کی قبر کیون نہو حضرت صلعم نے اپنی زندگی مین اپنے لئے سجدہ
کرانا جائز نہین رکہا پہر بعد ممات کے کسطرح کسیکے لئے درست ہوسکتا ہے ۷ مان باپ کے
اقربا و احباب سے وہی سلوک کرے جو وہ سات اونکے رکہتے تہے کیونکہ بر والدین انہین

اعمال سے حد کمال کو پہنچتا ہے یہ حق حدیث مین آیا ہے ۸ مان باپ کے لئے ہمیشہ دعاو استغفار
کرے حدیث مین آیا ہے ان العبد لیموت والداہ او احدھما فلا یزال یدعولھما
ویستغفر لھما حتی یکتبہ اللہ بارا رواہ البیہقی یعنی مان باپ کی زندگی مین اگر کسی
طرح کی خطا وتقصیر ہوگئی ہوگی تو اس ذریعہ سے اللہ والدین کو اوس سے راضی کرادیگا دوسرا
لفظ یہ ہے ان اللہ عزوجل یرفع الدرجۃ للعبد الصالح فی الجنۃ فیقول یارب
انی ھذہ فیقول اللہ تعالی باستغفار ولدک لک رواہ احمد جن جسکے مان باپ
کافر یا مشرک ہون تو اونکے لئے دعا و استغفار و صدقہ کچہ نکرے اسلئے کہ مشرک وکافر کی مغفرت
نہوگی قال تعالی ماکان للنبی والذین آمنوا ان یستغفروا للمشرکین ولو کانوا
اولی قربی من بعد ماتبین لھم انھم اصحاب الجحیم یعنی جب مرنا اونکا احوال شرک
وکفر پر معلوم ہوچکا تو اب اونکے لئے استغفار کرنا منع ہے وماکان استغفار ابراہیم
لابیہ الا عن موعدۃ وعدھا ایاہ فلما تبین انہ عدو للہ تبرأ منہ ان ابراہیم
لاواہ حلیم یعنی استغفار کرنا ابراہیم علیہ السلام کا اپنے باپ کے لئے قبل معلوم ہونے اس
بات کے تہا کہ وہ اللہ کا دشمن ہے پہر جب یہ بات اونکو معلوم ہوگئی تو وہ اوس سے بیزار
ہوگئے اسی طرح صحیح مسلم مین آیا ہے کہ حضرت نے اللہ سے اجازت استغفار وزیارت کی واسطے
اپنی مان کے مانگی تہی زیارت کی اجازت ہوئی اور استغفار کرنیکی نہوئی یہی حکم صدقات کرنیکا
طرف سے مان باپ مشرکین کے ہے گناہ اور چیز ہے اوسکے لئے استغفار کرنا ہوسکتا ہے اور
شرک اور چیز ہے جو شخص تعزیہ بناتا ہو یا پیر پرست گور پرست ہو یا کسی اور رسوم کفر مین مبتلا
ہو اور وہ اوسی حالت پر مرگیا ہے تو اوسکے لئے دعا و استغفار نکرے گو باپ ہو یا دادا یا نانا
یا نانی یا اور کوئی رشتہ دار ۹ اپنا باپ چہوڑکر غیر کو اپنا باپ نبناوے یعنی جو نسب باپ کا
ہو وہی بتالے دوسرے کی طرف آپکو منسوب نکرے کہ یہ بہی عقوق مین داخل ہے سید
ہو یا شیخ مغل ہو یا پٹہان حلال کا ہو یا حرام کا حدیث مین آیا ہے من ادعی الی غیر ابیہ

وھو یعلم فالجنۃ علیہ حرام رواہ البخاری اور حدیث متفق علیہ مین فرمایا ہے
لا ترغبوا عن آبائکم فمن رغب عن ابیہ فقد کفر باپ سے انکار کرنا اور غیر کو اپنا
باپ ٹھیرانا کفر ہے اسی لئے جنت اوسپر حرام ہوجاتی ہے کیونکہ جنت مین کوئی کافر نجائیگا
جو ذات باپ کی ہو اور جسکے نطفے سے ہو حرام ہو یا حلال وہی اپنی ذات بتائے یہ نکرے
کہ باپ کو کم ذات پاکر آپکو دوسری بہتر ذات کا ٹھیرائے کہ یہ اعراض کفر ہے اس زمان
آخر مین کہ اسلام غریب ہوگیا ہے اور مسلمان گھر مین جاسوس ہے اور کذب ونفاق کا
ہر طرف ڈونکا بجتا ہے اکثر جاہل بندہ شکم دنیا کمانے یا آبرو حاصل کرنے کو اپنا نسب
صحیح چھپا لیتے ہین اور کچھ کی کچھ ذات وصفات بتاتے ہین حرام سے پیدا ہین مگر آپکو
حلال کے جاتے ہین قوم کے کچھ ہین مگر بھیک مانگنے کو شیخ سید بنجاتے ہین اصل مین کسی
کے غلام زادے ہوتے ہین مگر عزت وجاہ پیدا کرنے کو کسی شریف کی اولاد مین آپکو بتاتے
ہین سو حدیث مین اس فعل کو کفر اور ایسے شخص کو محروم الجنۃ فرمایا ہے اس سے بدتر اور
کیا جزا ہوگی ٥ ماں باپ کی حیات وممات مین طریق حق پر قائم رہے اور بجالانے مین
اعمال صالحات کے موافق کتاب وسنت کے کوشش کرے بدعت وفسق وفجور سے آپکو بچائے
ہر چند یہ نیکی بظاہر خود اسکے حق مین ہے لکن والدین بھی اعمال خیر اولاد مین شریک ثواب کے
ہوتے ہین حدیث شریف مین آیا ہے ان مما یلحق المومن من عملہ وحسناتہ بعد موتہ
علما علمہ ونشرہ وولدا صالحا ترکہ الحدیث رواہ ابن ماجہ والبیھقی اولاد سے جو عمل
نیک ہوتا ہے وہ گویا ماں باپ ہی کا عمل ہے کہ آپ تو مرگیا مگر عمل زندہ ہے زہی سعادت
اوس شخص کی جو خود مرے اور عمل نیک اوسکا زندہ رہے ف اہل علم نے کہا ہے کہ
احسان کے تین طریق ہین ایک یہ کہ قولاً وفعلاً ترک ایذا ہی کرے اور یہ علی الاطلاق واجب
ہے اسکے خلاف مین عقوق لازم آتا ہے دوسرا طریق یہ ہے کہ بدن اور مال سے خدمت
والدین کی بجالائے لکن اسکے لئے مقدرت اولاد اور احتیاج ابوین شرط ہے تیسرے

یہ کہ جسوقت وہ بلائین حاضر ہو مگر اس شرط سے کہ حضوری مین کوئی مفسدہ شرعی نہو اس
صورت مین عبادات نفل کو چہوڑ کر اونکے پاس حاضر ہو کیونکہ اطاعت والدین کی نوافل طاعات
پر مقدم ہے اور یہ اطاعت بعینہ خدا و رسول کی اطاعت ہے کہ اونکے حکم سے اس کو
بجا لایا ہے و لہذا البعض آثار مین آیا ہے کہ بر والدین افضل ہے نماز و روزہ و حج و عمرہ و
جہاد نفل سے ہان جس امر مین کہ شرک لازم آتا ہو یا کوئی معصیت خالق کی تو اوسجگہ اونکی
طاعت کا حکم نہین ہے بنص کتاب و سنت اسیطرح ترک فرائض و واجبات شرعی مین
اونکا مطیع نہ بنے اسی طرح ترک سنن موکدہ مین ہان ایک دو بار اگر کسی سنت موکدہ کو
اونکی خاطر سے ترک کریگا تو کچہ مضائقہ نہوگا قال تعالی یا ایہا الذین آمنوا لا
تتخذوا آباءکم واخوانکم اولیاء ان استحبوا الکفر علی الایمان یہ آیت دلیل ہے
اس بات پر کہ جب کسی کے باپ بہائی ایمان کی راہ چہوڑ کر کفر کی راہ پر چلین تو یہ اونسے
دوستی نرکہے اسلئے کہ وہ اللہ کے دشمن ہین اللہ کے ملنے برادری و رشتہ داری کا ترک
کرنا علامت ہے ایمان کی اور آبا و اخوان کو باوجود ترک کرنے نماز و روزہ و حج و زکوۃ کے
دوست رکہنا علامت ہے دشمنی کی ساتہ خدا کے کیونکہ ان فرائض کا عمداً ترک کرنا کفر
ہے پس باوجود اسکے اونکے ساتہ محبت رکہنے مین رضا بالکفر لازم آتی ہے اور رضا بالکفر
شرعاً کفر ہوتی ہے اس مسئلہ مین اکثر خلق کوتاہی کرتی ہے اور دو مہر دنکی دنیا کے پیچہے
اپنا ایمان کہو بیٹہتی ہے انا للہ خدا پرستی و دینداری کا یہ مقام ہے کہ حضرت خلیل اللہ
علیہ السلام نے باوجود اوس ادب تمام کے جب اپنے باپ کو اللہ کا دشمن دیکہا تو صاف
اوسکی دوستی سے تبرا کیا اور اللہ نے قرآن شریف مین صاف حکم عدم ایمان کا اون لوگون
کے حق مین لگا دیا ہے جو اللہ و رسول کے مخالفین کو دوست رکہتے ہین گو وہ اپنے رشتہ دار
قریب ہون فرمایا لا تجد قوما یومنون باللہ والیوم الآخر یوادون من حاد اللہ
و رسولہ ولو کانوا آباءہم او ابناءہم او اخوانہم او عشیرتہم یعنی خواہ باپ ہون

یا بیٹے یا بہائی یا کنبے والے اِس سے ثابت ہوا کہ جو کوئی خدا و رسول کے دشمن کو اپنا دوست ٹہرایگا گو باپ بہائی ہو تو وہ مومن نہین ہے کیونکہ ایمان کے ہمراہ واسطے دوستی مخالف کے کوئی راہ نہین ہے اصل ایمان کی بنص حدیث صحیح یہی الحب للہ والبغض للہ ہے مسلم

کتاب نصاب الاحتساب مین لکہا ہے کہ بسبب حق پدری و مادری کے امر بالمعروف و نہی عن المنکر ساقط نہین ہوتا ہے کیونکہ اسکا علم صراحتہً آیا ہے قرآن شریف مین قصہ وعظ و نصیحت ابراہیم علیہ السلام کا اونکے باپ کو کئی آیتو مین آچکا ہے یا ابت لم تعبد ما لا یسمع و لا یبصر و لا یغنی عنک شیئاً قال تعالیٰ یا ابت انی قد جاءنی من العلم فاتبعنی اہدک صراطاً سویا و قال تعالیٰ یا ابت لا تعبد الشیطان ان الشیطان کان للرحمن عصیا الی غیر ذلک من الآی فی الجملہ جس کسی مسلمان کے ماں باپ ایمان نرکہتے ہون اونکو ہدایت کرنا اور ضلالت سے روکنا اولاد پر واجب ہے اگر نہ مانین تو اونسے کنارہ کش ہو جائے اور اونکا نام اگر گمراہ رکہے تو درست ہے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے باپ کے حق مین کہا تہا واغفر لابی انہ کان من الضالین اور علی مرتضی نے اپنے باپ کو سامنے حضرت کے گمراہ کہا مات عمک الضال سید علی ہمدانی رحہ نے ذخیرۃ الملوک مین لکہا ہے کہ احتساب کے پانچ مرتبے ہین ایک تعریف دوسری وعظ و نصیحت تیسرے نہی فعل بد سے چوتہے عنف و درشتی پانچوین مارپیٹ دو مرتبہ اول حق مین والدین کے درست ہین اور چہارم و پنجم درست نہین رہا مرتبہ سوم جیسے شراب بہا دینا آلات لہو و لعب کو توڑ ڈالنا ریشمی کپڑا بدن پر سے اوتار لینا غصب کا مال گہر مین ہو تو نکال کر حوالہ مستحق کر دینا یہ سب اولاد کو حق مین ماں باپ کے جایز ہے اگرچہ وہ ان باتون سے خفا ہون یہ اسلئے کہ ادای حق اسلام سب حقوق پر مقدم ہے ان کامون کے کرنیسے وہ عاق نہین ہوتا ہے اور ماں باپ کو حق مین اولاد کے ہر پنج مرتبہ احتساب کے درست ہین

## فصل ۶ بیان میں حقوق اولاد کے والدین پر

جو ماں باپ حقوق اولاد کے ادا کرتے ہیں وہ آپکو فتنۂ دارین سے بچاتے ہیں اور جو غفلت
کرتے ہیں اونکے حق میں اونکی اولاد فتنہ ہو جاتی ہے اللہ تعالی نے فرمایا ہے یا ایہا الذین
آمنوا ان من ازواجکم واولادکم عدوا لکم فاحذروہم یعنی اے ایمان والو تمہاری بعض
بی بیاں اور اولاد تمہاری دشمن ہوتی ہے تم اونسے بچتے رہو اس آیت سے یہ نکلا کہ کبھی بی بی
کو یا کسی بچے کو اپنے خاوند و باپ سے عداوت ہوتی ہے تو ایسے جورو بچوں سے مومن کو
بچنا چاہیے وقال تعالی انما اموالکم واولادکم فتنۃ یعنی تمہارے مال و اولاد فتنہ
ہیں یہ اسلیے کہ اکثر لوگ بسبب جورو بچوں کے مرتکب گناہوں کے ہوتے ہیں کوئی اپنے عیش کے
لیے مال حرام کماتا ہے کوئی اولاد کے لیے اعمال شرک کفر و بدعت و معصیت بجا لاتا ہے الغرض
اللہ تعالی انسان کو مال و اولاد دیکر جانچتا ہے اگر وہ انکی عداوت و فتنہ سے بچکر سلوک نیک
سے پیش آیا اور اونکو راہ خدا پر لگایا تو اوسنے دنیا و آخرت کی خوبی حاصل کرلی ورنہ دونوں جہان
سے گیا حدیث میں آیا ہے ایک آدمی نے حضرت سے کہا میں کسکے ساتھ نیکی کروں فرمایا
ماں باپ کے ساتھ اوسنے کہا میرے ماں باپ نہیں ہیں فرمایا اولاد کے ساتھ کما ان
لوالدیک علیک حقا کذلک لولدک علیک حق اس سے معلوم ہوا کہ جو
شخص تربیت و حقوق اولاد میں قاصر ہے وہ گنہگار ہے اوس سے مواخذہ ہوگا کیونکہ جو
کوئی جس کسی کا حق ضائع کریگا البتہ اوس سے بازپرس ہوگی حدیث ابو ہریرہ میں آیا ہے
کہ ایک شخص نے حضرت سے کہا کہ میرے پاس ایک دینار ہے فرمایا اپنی جان پر خرچ کر
اوسنے کہا ایک اور ہے فرمایا اپنی اولاد پر صرف کر کہا ایک اور ہے کہا اپنے اہل پر خرچ کر کہا
ایک اور ہے فرمایا انت اعلم رواہ ابوداؤد والنسائی یہ حدیث اصل ہے بیان نفقہ
میں اس سے معلوم ہوا کہ جسکو مقدور ہو وہ اپنی اولاد پر خرچ کرے اور غیر پر اوسکو مقدم کرے

اول خویش بعدہ درویش سو پہلا حق اولاد کا والدین پر نان نفقہ سے یہانتک کہ لائق کمائی کے ہو دوسرا حق یہ ہے کہ اونکو بنظر شفقت و رحمت دیکھے حدیث عائشہ مین آیا ہے کہ ایک اعرابی نے لوگون کو دیکہا کہ اپنے بچون کو پیار کرتے ہین بوسہ لیتے ہین کہا مین یہ کام نہین کرتا حضرت نے فرمایا او املک لک ان نزع اللہ من قلبک الرحمۃ متفق علیہ یعنی اگر اللہ نے تیرے دل سے رحمت اوٹہالی ہے تو اسکو مین کیا کرون ۱۲ جب بچا پیدا ہو تو خوش ہو کیونکہ ولد دنیا مین نور ہے اور آخرت مین سرور اور اگر لڑکی پیدا ہو تو اور زیادہ خوشی کرے واسطے مخالفت رسم جاہلیت کے کہ وہ تولد انثی سے عار کرتے اور بیزار ہوتے قال تعالیٰ یھب لمن یشاء اناثا ویھب لمن یشاء الذکور یعنی دیتا ہے اللہ جسکو چاہے مادہ اور جسکو چاہے نر اسجگہ تولد دختر کو تولد پسر پر مقدم ذکر کیا ہے اسلئے کہ تولد اناث سے تکثیر نسل و خوشی خاطر مادر اور آبادی خانہ زیادہ تر ہوتی ہے اور حدیث مین آیا ہے کہ برکت اسمین ہے کہ عورت جلد لڑکیان جنے یعنی پہلے دختر پیدا ہو اگرچہ پسر و دختر دونون خدا کی موہبت ہین پھر کسی کو نر و مادہ دونون دیتا ہے اور کسیکو بانجہ کرتا ہے اسی حکمت کی بنیاد پر اللہ نے بعض انبیا کو بیٹیان دی تہین بیٹا نہ دیا تہا جیسے حضرت لوط اور شعیب علیہما السلام اور بعض کو فقط ذکور مرحمت فرمائے جیسے حضرت ابراہیم علیہ السلام اور بعض کو اناث و ذکور دونون دئے جیسے خاتم النبیین صلعم اگرچہ آپکی اولاد ذکور زندہ نہ رہی اور کسی کو عقیم کیا جیسے یحییٰ و عیسیٰ علیہما السلام کہ اونکے بالکل اولاد نہ تہی سو جو نادان شخص یہ چاہے کہ لڑکیان پیدا نہون تو گویا وہ یہ چاہتا ہے کہ دنیا ویران ہو جائے کسی نے خوب کہا ہے لو اطاع اللہ الناس فی الناس لم یکن الناس یعنی اللہ تعالیٰ اگر آدمیون کا کہا کرتا اونکے حق مین تو کوئی آدمی نہوتا کیونکہ ہر شخص یہ چاہتا ہے کہ بیٹا ہو بیٹی نہو سو اگر اسیطرح ہوتا تو نسل انسان کی منقطع ہو جاتی کوئی آدمی نہوتا سب سلسلہ نوع بشر کا ختم ہو جاتا حدیث مین آیا ہے کہ جس شخص کے بیٹی پیدا ہو اور وہ اوسکو قتل نکرے اور نہ خوار و ذلیل رکہے اور

نہ بیٹیون کو اوسپر بڑہائے تو ایسے شخص کو اللہ بہشت مین داخل کریگا عرب جاہلیت کی یہ رسم
تہی کہ اگر دختر پیدا ہوتی تو اوسکو زندہ گاڑ دیتے کما قال تعالیٰ واذا الموؤدۃ سئلت
بای ذنب قتلت یعنی اوس زندہ در گور سے پوچہا جائیگا کہ تو کس گناہ پر ماری گئی اس
سوال مین بڑا غصہ ہے قاتل پر کہ اوس سے تو مارے غیظ و غضب کے سوال نکیا مقتولہ سے
پوچہا یہ قتل کرنا اونکا کئی وجہ سے تہا کچہ لوگ فقر و فاقہ کے سبب سے مار ڈالتے تہے اور خیال
کرتے تہے کہ اسکی شادی بیاہ مین بہت خرچ کرنا پڑیگا ہم کہان سے لائینگے بعض عار
وننگ کی وجہ سے قتل کرتے تہے کہ ہم کسیکے خسر نہین بنینگے اور علاقہ خویشی و دامادی کا قائم
ہوگا اور سارا بوجہ داماد کا اوٹہانا پڑیگا اور اکثر داماد نالائق ناحق شناس کافر نعمت محسن کش
حرام خوار بغیرت ہوتے ہین اسلیئے اللہ تعالیٰ نے جابجا قرآن مین اس فعل بد کی مذمت
فرمائی اور اس کام سے منع کیا علاوہ اسکے کہ سب سے زیادہ قریب اولاد ہوتی ہے اسمین قطع
رحم بہی ہے جو کہ اکبر کبائر ہے اور ایک بڑا ظلم و ستم ہے ایک غریب بیگناہ کی جان پر اور
ناخوش ہونا ہے اللہ کی پیدایش سے اور مکروہ رکہنا ہے اوسکے قضا و قدر کو اور مقابلہ کرنا
ہے فعل الٰہی کا ساتہہ اور اوسکی ضد کے کہ اللہ نے تو اوسکو نو ماہ مین بنایا اور اسنے ایکدم
مین اوسکو ضائع کر دیا اور پیسا استادی ہے اللہ کی رزاقی و کارسازی پر کہ ہم اسکا خرچ
کہانسے لائینگے یہ نجانا کہ اسکا رزق ہمپر نہین ہے جسنے اسکو پیدا کیا ہے وہی اسکا رزاق بہی ہے اور سخت
بخل ہے کہ اپنی جان پر اپنی چیز بست کا خرچ کرنا روا نہین رکہتا ہے اسلیئے کہ اولاد والدین کی جان
ہوتی ہے اگر سعادتمند ہے اور جڑ کاٹنا ہے ایسی چیز کی جو اصل تمام بنی آدم ہے اور بغیر اوسکے
بقاء نسل ممکن نہین اور عار کرنا ہے ایسے کام سے جسکی بدولت سب باپ بلکہ خود آپ چلے آئے
غرضکہ اس قسم کی بہت سی قباحات اس فعل بد مین موجود ہین تفسیر فتح العزیز مین کہا ہے کہ یہ عمل شنیع مست
مین جسکے اندر ہمین ایک دوسری شکل سے نمودار ہوا ہے کیونکہ شیطان کا یہ قاعدہ ہے کہ جب لوگ کسی
کام کو شرع شریف کی رو سے ترک کر دیتے یا فہم و تدبیر کی راہ سے چہوڑ دیتے ہین تو وہ بعینہٖ اوسی کام کو اب

صورت سے اونکی نظر مین اچہا کر دکہاتا ہے تاکہ اصل مطلب اوسکا فوت نہونے پائے کیونکہ غرض
اصل کام سے ہے کسی شکل و صورت مین کیون نہو وہ صورت جو اس بات مین رائج ہے بیاہی ہوئی
کنیزون اور کم اصل عورتون کا حمل جس سے ننگ و عار لاحق ہوتی ہے قبل پیدا ہونے بچہ کے
بلکہ جبتک پڑ جانے روح کے اوسکے بدن مین جسکی مدت غالبا چار ماہ ہوتی ہے گروا دیتے ہین
اور ایسا کو مقتضای شرافت و غیرت جانتے ہین اور مقام فخر مین اوسکا ذکر کرتے ہین حالانکہ
اسمین او قتل ناحق اور فساد عریض ہونے مین بال برابر کا تفاوت نہین ہے اسلیے مین کہتا
ہون کہ یہ شرافت نہین ہے بلکہ شر و آفت ہے ہندوستان مین اب بہی ایسے جاہل گنوار نام
کے مسلمان بہت ہین جو کہ اس رسم مین مقلد راجپوتون کے ہین فتح العزیز مین کہا ہے کہ حکم
فقہی اس مسئلہ کا یہ ہے کہ جس کسیکے ہاتہہ سے اوسکی اولاد براہ خطا ضائع ہو جائے جیسے حمل
چار ماہ کا ساقط ہو جائے یا مقدار سے زیادہ افیون کسیکو کہلا دے یا لب بام پر بچہ کو لیکر
کہیلے اور وہ ہاتہہ سے گر کر مر جائے تو اس صورت مین کفارہ واجب آتا ہے قتادہ کہتے ہین
قیس بن عاصم تمیمی نے عرض کیا تہا کہ اے رسول خدا مجہسے ایک بڑا گناہ ہوا کہ جاہلیت
مین کافر تہا مینے آٹہہ لڑکیان زندہ گاڑ دین فرمایا عوض ہر لڑکی کے ایک ایک بردہ آزاد
کر اوسنے کہا میرے پاس اونٹ ہین بردے نہین ہین فرمایا عوض ہر ایک دختر کے ایک
ایک اونٹ ہی راہ خدا مین دے انتہی بالجملہ لڑکیون کا مار ڈالنا کسی طریق پر کیون نہو یا
اونکے پیدا ہونیسے ناخوش ہونا کافرون کا طریق ہے مسلمان کو تو یہ چاہیے کہ اونکے ساتہہ
حسن سلوک کرے عائشہ کہتی ہین کہ میرے پاس ایک عورت آئی اوسکے ساتہہ دو لڑکیان
تہین اوسنے مجہسے سوال کیا مینے اوسکو ایک خرما دیا اوسنے آدہا آدہا خرما دونون کو بانٹ
دیا آپ کچہہ نہ کہایا مینے یہ ذکر حضرت سے کیا فرمایا من ابتلی من هذه البنات بشیء
فاحسن الیهن کن له سترا من النار یعنی یہ لڑکیان درمیان اسکے اور دوزخ کے اوٹ
ہونگی اور حدیث انس مین فرمایا ہے من عال جاریتین حتی بلغتا جاء یوم القیامۃ ہمتر

انا وھو کھاتین وضم اصابعہ رواہ مسلم یعنی جسنے پالا دو لڑکیون کو یہانتک کہ جوان ہوئین
وہ جدائی کو تو آئیگا وہ دن قیامت کو اور مین اسطرح پھر ملایا اپنی انگلیون کو یعنی اوسکا حشر
میرے ساتھ ہوگا ابن عباس کا لفظ یہ ہے جسنے عیالداری و غمخواری کی تین لڑکیون یا تین
بہنون کی پھر ادب سکھایا اونکو اور مہربانی کی اونپر جب تک کہ بے پروا کرے اللہ تعالے
اونکو تو واجب کرتا ہے اللہ اوسکے لئے بہشت کو یہی حکم دو اور ایک لڑکی کا بھی ہے دوسری
روایت مین آیا ہے الا ادلکم علی افضل الصدقۃ ابنتک مردودۃ الیک مالھا
کاسب غیرک رواہ ابن ماجہ یعنی بہتر صدقہ یہ ہے کہ نیکی کرے تو اپنی بیٹی سے
جو پھر آئی ہے تیرے گھر اور نہین ہے واسطے اوسکے کوئی کمانے والا سوا تیرے یعنی اوسکے
شوہر نے اوسکو طلاق دیدی ہو یا وہ مرگیا ہو اور وہ سوا ان باپ کے کوئی اولاد یا وارث نرکھتی ہو
الحاصل منجملہ حقوق اولاد کے ایک یہ حق ہے کہ جب بچا پیدا ہو تو نال کاٹے نہلائے پاک
صاف کرے پھر اوسکے داہنے کان مین اذان اور بائین کان مین تکبیر اقامت کہے تاکہ سب سے
پہلے دنیا مین اوسکے کان مین آواز توحید و اسلام کی پڑے اس سے بیماری ام الصبیان
کی نہین ہوتی ہے حدیث مین آیا ہے کہ جب امام حسن بن علی پیدا ہوئے اونکو پاس
حضرت کے لائے آپنے اونکے کان مین اذان کہی ۳ یہ کہ ماں اوسکو دودہ پلائے اگرچہ ایک
ہی بار ہو کیونکہ اللہ نے منجملہ حقوق اولاد کے ایک پلانا دودہ کا بھی اپنے کلام پاک مین ذکر
فرمایا ہے جو ماں دودہ نہ پلائے گی تو ایک ثلث حق اوسکا کم ہوجائیگا اور بچے کے رونے سے
تنگ نہو کیونکہ رونا اوسکے حق مین ذکر ہے ۴ یہ کہ اوسکا نام اچھا رکھے اور جس نام مین
بندہ ہونا اللہ کا نکلے وہ نام بہتر ہے جتنے اللہ کے اسماء حسنیٰ ہین اونکے ساتھ لفظ عبد ملانے سے
یہ بات حاصل ہوتی ہے یا پیغمبرون کے نام پر نام رکھے کیونکہ فرمایا ہے تسموا باسماء
الانبیاء و احب الاسماء الی اللہ عبد اللہ و عبد الرحمن ہے اور جس نام مین غیر کا بندہ ہونا نکلتا
ہے وہ نام شرک کا ہوتا ہے جیسے عبد النبی یا عبد الرسول یا عبد الکعبہ و نحوہا شاہ ولی اللہ

محدث دہلوی رح نے کریمہ فلما اتاھما صالحا جعلا لہ شرکاء مین کہا ہے کہ ایک قسم شرک کی
شرک فی التسمیہ ہے جسطرح ہمارے زمانے مین لوگ غلام فلان وعبد فلان نام رکھتے ہین انتہی
مین کہتا ہون غلام بمعنی فرزند وبمعنی طفل بھی آتا ہے لیکن ہندوستان مین اس لفظ کو بمعنی
عبد ومملوک استعمال کرتے ہین اس بنیاد پر ایسا نام داخل شرک فی التسمیہ ہے مسلمان
شرک سے بہر حال بچنا واجب ہے حاجت تاویل کی نہین ہے بڑی خرابی دین مین اسی
تاویل کے سبب سے آئی ہے حدیث مین فرمایا ہے برا نام حارث وہمام ہے اور بہت
برا نام حرب ومرہ اور بہت خوار نام شاہنشاہ ملوک وامرا ووسا وسلاطین کے نام غالبا ایسے
ہوتے ہین جو شرعا حرام یا سوء ادب یا کفر یا شرک ٹھیرتے ہین ایک ادبار اسلام پر ان ناموں
کے سبب سے بھی آیا اور آخرت کا مواخذہ شدید علاوہ قائم ہا انا للہ الغرض جب نام رکھے
تو اچھا نام رکھے اور جو نام بد ہو تو اوسکو بدل دے حضرت نے عاصیہ کا نام جمیلہ اور اخرم
کا نام زرعہ اور حزن کا نام سہل اور حرب کا نام سلم اور مضطجع کا نام منبعث رکھا تھا اور
جو بچہ ناتمام پیدا ہوا اور آثار زندگی کے موجود ہون تو اوسکا بھی نام رکھے مسنون یہ کہ ساتوین
دن تول سے اوسکا عقیقہ کرے بیٹا ہو تو دو بکریان اور بیٹی ہو تو ایک بکری ذبح کرے
اور سر منڈائے اور نام رکھے حدیث مین آیا ہے کہ کل غلام رھین بعقیقتہ امام احمد
نے کہا اسکے یہ معنی ہین کہ جب تک اوسکا عقیقہ نہوگا تب تک وہ مان باپ کی شفاعت
کرنے سے محبوس ہے یعنی اگر طفلی مین بے عقیقہ مر گیا ہے تو شفیع والدین کا نہوگا بعض
نے کہا کہ وہ محبوس ہے خیرات وسلامت آفات وزیادت نشو ونما سے پھر برابر وزن
موی سر کے چاندی صدقہ کرے اور اوسکے تالو مین شکر یا کھجور چبا کر ملدے یا شہد لگادے
اسکو تحنیک کہتے ہین اور بالون کو زمین مین دفن کردے مان باپ دادا دادی کو کھانا لحم
عقیقہ کا درست ہے ۵ یہ کہ ساتوین دن یا تاخیر سے ختنہ کرے ہفت سال سے زیادہ تر
دیر نکرے ختنہ کرنے مین مخالفت ہے ساتھ یہود کے اور بجالانا ہے سنت ابراہیم علیہ

کا یہ ختنہ کرنا شرعاً واجب ہے حدیث مین ختنہ عورتون کا بہی ذکر آیا ہے اسکا نفع یہ ہے کہ رنگ
تازہ ہوتا ہے شہوت سست پڑتی ہے جماع مین لذت زیادہ ملتی ہے شوہر بہی اوسکو دوست
رکہتا ہے لیکن یہ امر کچہ واجب نہین ہے اور کہلانا ادویہ مسکرہ کا اطفال کو وقت ختنے کے حرام ہے
بلکہ اس حکم مین سب مرد و عورت جوان بوڑہے برابر ہین ۶ اولاد کو صحبت بد مین بیٹہکر
افعال و عادات بد کے سیکہنے سے بچالے اور جو کام خلاف شرع ہین اونسے اور مزید نماز
و نعمت مال لکش و پیرائش سے روکے اور تعلیم مین محاسن اخلاق و مکارم عادات و احکام
نماز روزہ و زکوٰۃ و حج وغیرہ کے مصروف رکہے پہر کلمہ طیبہ یاد کرادے پہر اسماء حسنیٰ
پہر قرآن پڑہا دے ۷ بے نماز بے نکاح حرام خوار بدخو بدکار بدخلق عورت کا دودہ نہ پلائے
کہ دودہ کا اثر مولود مین ضرور آجاتا ہے مگر میسر آنا اس صفت کے مرضعہ کا اس زمانے
مین سخت مشکل ہوگیا ہے ۸ جب غذا کہانے لگے تو لقمہ حرام سے اوسکو بچائے جو لڑکا
شیر حرام و غذای حرام سے پرورش پاتا ہے ظلمت و خباثت اوس حرام کی ضرور اوسکے
دل کو تیرہ و تاریک کردیتی ہے پہر وہ جوان ہوکر فاسق فاجر بنجاتا ہے اور شہوت نفسانی
کا بندہ ہوجاتا ہے ۹ مان باپ اوستاد کو لازم ہے کہ آداب کہانے پینے پہننے سونے کے
سکہائین اور رغبت سے کہانے کو اوسکی نظر مین معیوب کردکہائین اور ادخار طعام سے
منع کرین اور اطفال بسیار خوار کے سامنے اوسکی مذمت و سرزنش کیا کرین بہت بری
صفت طفلی مین بہی زیادہ کہانا اور بے شرمی ہے ۱۰ لباس ریشمی اور رنگین اور
زیور نہ پہنائین مگر لڑکی کو اور جو اطفال ایسا لباس پہنتے ہون اونکی صحبت سے اوس کو
بچائین کیونکہ صحبت بدبخت موثر ہوتی ہے بعض بدبخت برادر شیطان خود اپنی اولاد کو
بنا سنوار کر بازارون اور میلون مین لیجاتے ہین اور اونکی ادای معشوقانہ سے خوش ہوتے
ہین اس حرکت بے برکت سے فساق کو حوصلہ اغلام کا پیدا ہوتا ہے اور وبال اس خرابی کا
والدین کے ذمہ پڑتا ہے کہ اصل ضلالت انہین سے نکلی ہے ہدایہ و نصاب الاحتساب

مین پہننا تا چاندی سونے حریر کا اطفال کو حرام لکہا ہے گو خلخال یا کنگن ہی کیون نہو اور مواخذہ اسکا والدین سے ہوگا نہ اطفال سے کیونکہ وہ غیر مکلف اور احکام شرع سے جاہل ہوتے ہین اب بچہ حد تعلیم کو پہنچی تو پہلے اوسکو قرآن پڑہائے ناظرہ خوان بنائے پہر حفظ کرائے پہر ترجمہ اردو پہر ترجمہ فارسی پہر ترجمہ عربی سکہائے جیسے موضح قرآن و فتح الرحمن و جلالین یا جامع البیان پہر رسائل عقائد سکہائے کہ سب سے مقدم درستی عقیدہ کی ہے یہ عقیدہ مطابق کتاب و سنت کے ہو نہ مطابق کلام اہل کلام کے پہر رسائل فقہ سنت پڑہائے نہ فقہ رائی طریقہ تعلیم کا وصیت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی مین بہت اچہا لکہا ہے اور اہل دین کے تجربہ مین آچکا ہے اور کتب فارسی مین پڑہانا کتاب گلستان و بوستان و رسائل اخلاق و انشا رات کا مناسب ہے اسلیے کہ فارسی لکار آمد دنیا واسو معاش ہوتی ہے اور رسائل دین بہی اس لغت مین بہت ہین لکن ا کتابون سے بچائے جنمین کہانی قصے عشق و فسق کے لکہے ہین جیسے بہار دانش مثنوی غنیمت و نحوہا مسند اسکہانا لغت عرب کا اور استعمال کرانا اوسکا اکثر احوال مین افضل و مقدم تر ہے اسلیے کہ یہ زبان ہمارے دین و ایمان کی لغت ہے اور اللہ و رسول کا کلام بہی اسی لغت مین آیا ہے اور جنت مین یہی لغت بولی جائیگی اور عربیت نسب و عربیت حسب و عربیت زبان کی ہم لوگون کا فخر ہے اور یہ مناسبت ہمکو اللہ و رسول تک پہنچاتی ہے ؎

| | |
|---|---|
| فی الجملہ نسبتے بتو کافی بود مرا | بلبل ہمین کہ قافیہ گل شود بس است |

پہر مطالعہ سے دواوین و غزلیات وغیرہ اشعار و ابیات کے جنمین ذکر خد و خال و غنج دلال و زلف و رخ معشوق و ہجر و وصال محبوب و آہ و زاری عاشق کا ہو بچائے کیونکہ یہ شغل آخر کو سبب فسق و فحش کا ہو جاتا ہے اور عقل مین مرد و زن کی ان اشتغال سے خلل آجاتا ہے عقل صحیح قلب سلیم طبع مستقیم باقی نہین رہتی ہمنے اکثر شعرا اور بوستان خیال و فسانہ عجائب و نحوہا پڑہنے والون کو اسیطرح کا پایا یہ سب فنون داخل لہو الحدیث ہین جسکی مذمت قرآن مین آئی ہے ایسی کتب کا لکہو لقنن دیکہنا اوسوقت ہوسکتا ہے کہ پہلے انسان عاقل بالغ مہذب مؤدب خوش عقیدہ

خوش عمل و دور اندیش ہو جائے پہروہ بہی بقدر نمک کے طعام میں نہ یہ کہ ایسے ہی خرافات کا رات
شاغل ہو کر رہجائے اور بوستان خیال ہی کا رات دن گلگشت کیا کرے اور فسانہ عجائب ہی کا
شیفتہ ہو کیونکہ انجام اسکا ہلاک دین اور رسوا عاقبت ہے عیاذاً باللہ ۱۲ ہر روز بعد اوقات تعلیم کے ایک دو
ساعت کہیلنے کی بہی فرصت دے تاکہ ذہن و ذکاوت میں تنگی نہ آسکے اور بلادت و انقباض دامنگیر
حال نہو بلکہ مزاج میں اعتدال باقی رہے اور تعطیل کی امید میں سبق کو جلد یاد کر لے اور تیزی
طبع سے قوت نگاہ ہشت کی باطل و زائل نہونے پائے بعض ناتجربہ کار رات دن کی مشقت لینے اور
بہت سے سبق دینے کو موجب عجلت تعلم سمجھتے ہیں اور یہ خیال کرتے ہیں کہ اب جلد تر اسکو
سارے کمالات حاصل ہو جائینگے حالانکہ یہ بات نہیں ہے بلکہ اہل تجربہ سے تو یوں کہا ہے
کہ طلب الکل فوت الکل دن بہر میں دو بار سبق دینا دو کتاب کا ہمراہ سلیقہ کے کفایت کرتا ہے
اور طفل ذکی الطبع تو دو چار ہی بار میں اپنا سبق یاد کر لیتا ہے ۱۳ اولاد کو گالی بکنے فحش
کہنے لعنت کرنے بہت بات کرنے بہت تہوکنے ہر بار دوڑ کر چلنے کتب و مجلس میں بیٹھ کر ادہر ادہر
دیکھنے سے منع کرے ۱۴ جو لوگ متقی معمر دیندار عالم درویش حق پرست ہوں اولاد کو انکی صحبت میں
بہیجے اور آداب اوٹہنا بیٹہنا راہ چلنا بات کا جواب دینا سکہائے کیونکہ بڑے بوڑہے ہوں اور بزرگوں کی
صحبت و مجالست میں اگر اولاد بیٹہے گی نہیں تو بگڑیگی بہی نہیں کیونکہ صحبت نیک اپنا رنگ
لاتی ہے اور صحبت بد کچہہ اور ہی ڈہنگ کہاتی ہے ۱۵ جب بچہ سات برس کا ہو تو اوس کو
طریقہ طہارت و ادائی نماز پر لگائے ہرگز درگذر نکرے جن احکام شرعیہ ضروری کا اوسکو محتاج
سمجہے اوسکی تعلیم کرے اور ہمنشینی سے علماء دنیا دار اور فقہاء روزگار اور فقراء ریاکار اور جملہ
اہل بدعت و اشرار سے بچائے ۱۶ ہمیشہ وبر و اطفال کے حقارت و ذلت دنیا کی اور خوبی و ترجیح
آخرت کی بیان کرے اور کہے کہ عقلمند وہ شخص ہوتا ہے جو دنیا سے زاد راہ آخرت ملے اور
عوض ہر مین فانی کے جوہر باقی کو اختیار کرے لیکن یہ وعظ نرے قول سے نہو بلکہ فعل کے
ساتہہ ہو **حکایت** ایک بزرگ نے کہا تہا کہ من دنیا را بازی دادم گستند چگونہ گفت نان را نجا

خوردم وکار آنجا کردم الدنیا مزرعۃ الآخرۃ یعنی بیٹے دنیا کو دہوکا دیا کہ روٹی بہیا نکی کہیائی
اور کام وہان کا کیا پس جو طفل اس وضع واحتیاط کے ساتہہ پرورش پائیگا تو وقت عاقل
بالغ ہونے کے اوسمین آثار رشد وہدایت کے اور امارات برکات ظاہر و باطن کے عیان ہونگے
اور صحبت نیک سے مانوس ہو کر صحبت اہل شر وفساد سے متنفر وگریزان رہیگا اور جو برخلاف
اسکے خردسالی ہی سے صحبت بدمین رہیگا تو وہ جوانی مین شیطان کے کان کتریگا جسکی تہذ
بیشرمی وگالی وگلوچ وفحش وبدزبانی ومکر وحرص وچوری ودروغگوئی ودمبازی وزینت
لباس وسواری ولسانی وشترخوانی ودداستان سرائی وغیرہ اخلاق بد ہوتی ہے وہ سن بلوغ
پر پہنچکر حق سے بیگانہ باطل واہل باطل کا یگانہ فساق کا ہم آشیانہ شیاطین کا نشانہ ہو جائیگا
اوسکے لیئے کسیکی نصیحت وموعظت اثر نہین کریگی یا بہت کم اثر کریگی تمام ہمت اوسکی فسق وفجور ولہو ولعب
وآرائش جامہ وتن مین مصروف رہیگی آجکل اطفال اشراف کو دیکہو اکثر مین یہی عادات ذمیمہ
موجود ہین پہر اولاد اطراف کا کیا ذکر ہے حالانکہ وبال ان سارے امور کا نامۂ اعمال والدین مین
لکہا جاتا ہے محبت ومشغولی ساتہہ اولاد کے وہین تک خوب ہے کہ جس سے دامن دین کو
دہبا نہ لگے اور جسم ایمان پر کوئی داغ نہ آسکے اور جب اولاد کو ایسا چاہا کہ آخرت کے گہر کو ڈہا دیا
تو پہر اللہ ورسول دونون سے ہاتہہ دہو بیٹہا کتاب فصل الخطاب مین جناب مرتضی سے نقل
کیا ہے لا تجعلن اکثر شغلك لاهلك وولدك فان يكن اهلك وولدك
اولياء الله عز وجل فان الله لا يضيع اولياءه وان كان اهلك وولدك من
اعداء الله عز وجل فما همك باعداء الله سبحانه یعنی تو اپنے جورو بچون مین بہت
سا مشغول نرہ اگر وہ اللہ کے دوستدار ہونگے تو اللہ اپنے دوستون کو ضائع نہین کرتا ہے اور
اگر وہ اللہ کے دشمن ہونگے تو تجکو اللہ کے دشمنون سے کیا غرض ہے جو تو اونکی فکر مین رہے
بعض بدنصیبون کو دیکہا ہے کہ اولاد کی فکر وغم مین اپنا دین تباہ کر دیتے ہین کوئی اونسے
اگر دین کی بات کہتا ہے تو یہ جواب دیتے ہین کہ ہمکو لڑکے بالون کی فکر سے ایسی فرصت کہان ہے

جو ہم شرع پر چلین یا نماز روزہ اچھی طرح بجا لاوین معاذ اللہ یہ کلمہ صریح کفر ہے اللہ نے تو مال و اولاد کو فقط
دنیا کی زینت ٹھیرایا ہے نکار آمد آخرت المال والبنون زینة الحیاة الدنیا اور فرمایا ہے لا
تلھکم اموالکم ولا اولادکم عن ذکر اللہ ومن یفعل ذلک فاولئک ھم الخاسرون

انتھی کلام سیدی الوالد رحمہ اللہ تعالی

## فصل بیان مین حقوق والدین صنعہ کے مطابق رسالہ حقیقة الاسلام قاضی ثناء اللہ پانی پتی قدس اللہ اسرارہ آمین

اس رسالہ مین ہر چند کوئی امر زائد امور گزشتہ سے بیان حقوق مین مذکور نہین ہے لیکن تقریر و بیان کے
تفاوت سے بہی نفع متصور ہو سکتا ہے اسلئے اسجگہ جستہ جستہ بعض مضمون نجیب بکر کا ترجمہ کیا گیا
قاضی صاحب نے لکہا ہے کہ دوسری قسم حقوق العباد کی ان لوگون کا حق ہے جو کہ مظہر ہین بعض
حقوق اللہ کے اور ظاہر مین واسطہ ایجاد و پرورش و روزی رسانی دکھو ہا کے ٹھیرے ہین جیسے ماں
باپ دادا دادی ظاہر مین اللہ تعالی انہین کے توسط سے روزی پہنچاتا ہے یا پرورش کرتا ہے یا
کسی طرحکا انعام مالی یا راحت بدنی یا عزت یا منفعت انکے توسط سے دیتا ہے اسلئے بجا لانا
اونکے شکر کا واجب ہے حضرت نے فرمایا ہے من لم یشکر الناس لم یشکر اللہ رواہ
مسلم عن ابی سعید الخدری یعنی جسنے بندہ کا شکر نکیا اوسنے اللہ کا شکر نہ کیا سو بندون
مین سب سے زیادہ حق ماں باپ کا ہے کہ انکے برابر کسیکا حق نہین ہے ولہذا حضرت نے انکے عقوق
کو کبائر مین ہمراہ شرک کے ذکر کیا ہے عقوق عبارت ہے ایذا دینے اور نافرمانی کرنے سے
عق بتشدید بمعنی شق و قطع ہے عقوق ضد ہے بر و صلہ کی حدیث مین آیا ہے جسنے
صبح کی اور وہ اللہ کا اور اپنے ماں باپ کا مطیع ہے تو کھولے جاتے ہین واسطے
اوسکے دو دروازے بہشت کے اور اگر ایک ہے تو ایک دروازہ اور جسنے نافرمانی کی

اللہ کی اور اپنے ماں باپ کی تو کہولے جاتے ہین واسطے اوسکے دو دروازے بہشت کے
اور اگر ایک ہے تو ایک دروازہ لوگون نے کہا بہلا اگر ماں باپ ظلم کرین فرمایا اگرچہ
ظلم کرین یہ دلیل ہے اس بات پر کہ ماں باپ کا ظلم تحمل کرے اوسکے ظلم کرنے پر بہی
نافرمانی سے پیش نہ آئے کیونکہ عاق ماں یا باپ کا یا دونون کا لائق دوزخ کے ہوجاتا
اوس دن یہ عذر اوسکا سنا نہ جائیگا کہ بیٹے عقوق اونکا اس لئے کیا تہا کہ وہ ظالم
تہے اسی طرح ولد بار اوسدن مرحوم ہوگا حدیث مین آیا ہے نہین نظر کرتا ہے کوئی
ولد طرف اپنے والدین کے رحمت سے لکن لکہتا ہے اللہ اوس کے لئے ہر نظر پر ایک
حج مبرور پوچہا بہلا اگر ہر دن مین سو بار نظر کرے فرمایا ہان اللہ اکبر واطیب رواہما البیہقی
عن ابن عباس یعنی اللہ کے سامنے سو بار نظر کرنے پر سو حج مبرور کا ثواب دینا کچہ بڑی بات
نہین ہے مین کہتا ہون یہ اجر اوسیوقت ملیگا جبکہ ماں باپ کو نظر رحمت ومحبت والفت وشفقت
وعظمت وحرمت وخدمت دیکہیگا اور اگر ماں باپ کی طرف سے دل مین بغض ودشمنی وکینہ
وحسد بہرا ہوا ہے تو پہر یہ اجر ملنا حیرت ہے جہنم طیار ہے اوسکی طرف اسیجگہ سے صبح وشام ایک
یا دو دروازے کہولدیئے جاتے ہین اب ہر ولد اپنے دل مین خیال کرلے کہ میرا دیکہنا کس قسم
مین داخل ہے **مسئلہ** نفقہ مادر وپدر واجداد وجدات مفلس کا گو قدرت کمائی کی رکہتے
ہون فرزند آزاد عاقل بالغ پر کہ قدرت کسب کی رکہتا ہے واجب ہے اگرچہ کافر اہل ذمہ کیون
نہون **مسئلہ** منجملہ حقوق والدین کے ایک یہ ہے کہ ماں باپ کے دوستون کے ساتہہ
دوستی کرے صلہ مودت بجالائے مراد صلہ سے اسجگہ رعایت مالی خدمت بدنی حسن اخلاق ہے
اسی طرح ماں باپ کے اخوان واخوات واعمام وعمات واخوال وخالات اور اونکی اولاد سے بر
وصلہ بجالائے کہ یہ امر منجملہ حقوق الدین کے ہے بہر جو کوئی جسقدر نسب مین قریب تر ہے وہ اوتنا
حق مین زیادہ ہے قرآن کریم مین کئی جگہہ ذکر ذی القربی کا فرمایا ہے اور کہا ہے وآت
ذا القربی حقہ یعنی رشتہ دار کا حق دے ولہذا ہر غنی پر نفقہ ہر ذی رحم محرم کا اگرچہ وہ فقیر اور غیر

قادر علی الکسب ہو واجب تام ہے بشرطیکہ مسلمان ہو قال تعالیٰ وعلی الوارث مثل ذلک یعنی
نفقہ کرنا اوسپر واجب ہے مثل نفقہ اولاد کے استیعاب جو شخص کسی اپنے ذی رحم محرم کا مالک ہو جاوے
تو وہ بمجرد مالک ہونیکے آزاد ہو جاتا ہے اگرچہ کافر ہو یہ مضمون حدیث مین آیا ہے احمد و ابو داؤد
و حاکم نے اسکو سمرہ سے روایت کیا ہے ہان منجملہ اقربا کے جو کوئی محرم نہین ہے اوسکا نفقہ
بہی واجب نہین ہوتا ہے لیکن صلہ اوسکا واجب ہے اور قطع رحم حرام اور ناموافقت غیر جائز مگر
بطریق شرعی صحیحین مین جبیر بن مطعم سے رفعاً آیا ہے کہ قاطع رحم بہشت مین نجاویگا عبد اللہ
بن ابی اوفی کا لفظ یہ ہے کہ حضرت نے فرمایا ہے کہ جس قوم مین ایک شخص بہی قاطع رحم ہوتا ہے
اوس قوم پر رحمت خدا کی نازل نہین ہوتی ہے غرضکہ وجوب صلہ رحم و حرمت قطع مین بہت سی
حدیثین آئی ہین اسلئے ہر شخص پر لازم ہے کہ اپنے نسب سے خبردار رہے تاکہ صلہ رحم کر سکے و
قطع رحم سے بچے حدیث سعید بن عیاض مین فرمایا ہے کہ حق بڑے بہائی کا چہوٹے بہائی
پر مثل باپ کے حق کے ہے بیٹے پر رواہ البیہقی اور قرآن پاک مین قاطع رحم پر لعنت آئی ہے
اور اوسکو اندہا بہرا ٹہیرایا ہے امام احمد نے جواز لعن یزید پر اسی آیت سے استدلال کیا ہے اسلئے
کہ وہ قاطع رحم تہا **مسئلہ** اگر منجملہ دو قریب کے ایک قریب دوسرے قریب سے بدسلوکی کرے
اور قطع رحم فرمالے تو دوسرے کو لازم ہے کہ وہ قطع نکرے وبال قطع کا قاطع پر جاویگا
اور برکات صلہ رحم کے واصل پر عائد ہونگی ۵

قطعہ

| بدی را بدی سہل باشد جزا | اگر مردی احسن الی من اسا |
| --- | --- |

حدیث ابن عمرو مین فرمایا ہے لیس الواصل بالمکافی ولکن الواصل الذی اذا
قطعت رحمہ وصلہا رواہ البخاری انس رفعاً کہتے ہین جسکو یہ بات محبوب ہو کہ اوسکے رزق
مین کشایش ہو اور اوسکے اثر مین تاخیر یعنی اوسکی عمر بڑہے تو اوسکو چاہئے کہ وہ صلہ رحم
کیا کرے متفق علیہ ابو ہریرہ کا لفظ مرفوع یون ہے تعلموا انسابکم ما تصلون بہ
ارحامکم فان صلة الرحم محبة فی الاہل مثراة فی المال منساة فی الاثر

رواہ الترمذی قاطع رحم کو علاوہ عذاب آخرت کے دنیا مین بہی وبال لاحق حال ہوجاتا ہے
حدیث ابوبکرہ مین آیا ہے مامن ذنب احری ان یعجل لصاحبہ العقوبۃ فی الدنیا
مع مایدخر لہ فی الاخرۃ من البغی وقطیعۃ الرحم رواہ الترمذی وابوداؤد

**مسئلہ** مان باپکے حقوق سے حق مرضعہ کا بہی ملحق ہے کیونکہ جو چیز نسب سے حرام ہے وہ
رضاع سے بہی حرام ہے جیسے دو خواہر حقیقی کا نکاح مین جمع کرنا کہ رضاعا بہی مثل نسب کے حرام
ہے تاکہ قطع رحم نہو حدیث ابوالطفیل مین آیا ہے کہ حضرت اپنی چادر واسطے مرضعہ کے بچہا دیتے
تہے اور اوسپر اوسکو بٹہا لیتے ہین کہتا ہون کہ جب مجازی مان کا یہ حق ہے کہ اوسکی تعظیم کرے
اور حسن سلوک سے پیش آئے تو حقیقی مان بالاولی ہر خدمت واطاعت کی مستحق ہوگی انتہی
کلام قاضی رح فتح البیان مین زیر آیہ ووصینا الانسان بوالدیہ حسنا الایۃ کہا ہے معنی الآیۃ
التوصیۃ للانسان بوالدیہ بالبر لہما والعطف علیہما والاحسان الیہما بکل
مایمکنہ من وجوہ الاحسان فیشمل ذلک اعطاء المال والخدمۃ ولین القول
وعدم المخالفۃ لہما وغیر ذلک اور زیر آیہ ان اشکرلی ولوالدیک کہا ہے قال
سفیان بن عیینۃ من صلی الصلوات الخمس فقد شکر اللہ ومن دعا للوالدین
فی ادبار الصلوات الخمس فقد شکر الوالدین انتہی ابن کثیر نے زیر آیہ ووصینا
الانسان بوالدیہ حسنا کہا ہے لان الوالدین ہما سبب وجود الانسان ولہما الیہ
غایۃ الاحسان فالوالد بالانفاق والوالدۃ بالاشفاق

## خاتمہ بیان مین نفقات کے

نفقہ زوجہ کا زوج پر واجب ہے اسکو اللہ تعالی نے قرآن کریم مین واجب فرمایا ہے قال تعالی
وارزقوہم فیہا واکسوہم موزعی نے اپنی تفسیر مین اس آیت کی دلالت کو مطلوب پر مقرر
رکہا ہے اور حدیث مین آیا ہے کہ حضرت صلعم نے ہند بنت عتبہ کو اذن دیا کہ وہ اپنے شوہر ابوسفیان

اکسال مین سے لبقدر اپنی کفایت واولاد کی کفایت کے لیلے یہ حدیث صحیحین وغیرہا مین ہے اسیطرح نفقہ
مطلقہ رجعی کا واجب ہے نہ بائن کا اور عدت وفاۃ مین نہ نفقہ ہے نہ سکنی مگر یہ کہ وہ حاملہ و مبانتہ
حاملہ ہون اسجگہ بمطلب ہمارا النفقۃ والدین سے ہے سو والد آسودہ حال پر نفقہ والد تنگدست کا و
بالعکس واجب ہے بدلیل حدیث ہند مذکور اور بالعکس کی دلیل یہ آیت ہے وصاحبہما فی
الدنیا معروفا وقولہ بالوالدین احسانا وقولہ صلعم انت ومالک لابیک
اخرجہ احمد وغیرہ اور یہ بات معلوم ہے کہ اگر مان باپ بہوک سے مرجائین اور اولاد عیش عید
مین ہو تو یہ نہ کوئی احسان ہے ساتھ اونکے اور نہ مصاحبت بالمعروف اور مملوک کا نفقہ سید
پر ہے اور قریب کا نفقہ قریب پر کچھہ واجب نہین ہے بلکہ باب صلۂ رحم سے ہے اسلیئے کہ کوئی
دلیل تخصیص نفقۂ قریب پر نہین آئی ہے یہی احادیث صلۂ رحم کی آئی ہین اور یہ عام ہین اور محتاج
محتاج نفقہ احق ارحام بالصلہ ہے اور اللہ نے فرمایا ہے فلینفق ذو سعۃ من سعتہ ومن
قدر علیہ رزقہ فلینفق مما آتاہ اللہ لایکلف اللہ نفسا الا ما آتاہا علی الموسع
قدرہ وعلی المقتر قدرہ ایک شخص نے حضرت سے پوچھا تھا کہ مین کسکے ساتھ احسان
کرون فرمایا مان باپ بہن بہائی غلام جو تیرے پاس رہتا ہے ذلک حق واجب ورحم
موصولہ رواہ ابو داؤد اور جسکا نفقہ واجب ہے اوسکا کپڑا اور سکنی بہی واجب ہے
آیات قرآنیہ واحادیث صحیحہ سے یہی مستفاد ہوتا ہے الغرض واجب النفقہ لوگ حق مین
انسان مسلم کے ایک مان ہے دوسرے باپ تیسری بہن چوتھے بہائی پانچوین بی بی چھٹے
اولاد ساتوین لونڈی غلام باقی رشتہ دارون کے ساتھہ فقط صلۂ رحم ہے نہ وجوب نفقہ
آج آخر ماہ جمادی الاولی ۱۳۰۵ ہجری روز سہ شنبہ کو یہ رسالہ چار دن مین بحمد اللہ تعالی تمام ہوا

والحمد للہ الذی بنعمتہ تتم الصالحات

# صحت نامہ اسعاد العباد

| صفحہ | سطر | خطا | صواب | صفحہ | سطر | خطا | صواب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۳ | ندینار | نہ دینار | ۲۹ | ۲۱ | وتیین | وہ تیین |
| ۷ | ۳ | اعبدواالله | اعبدواالله | ۳۲ | ۴ | اقیمو | اقیموا |
| ۸ | ۲۱ | رضی | رضی اللہ | ۳۸ | ۸ | یستغفرو | یستغفروا |
| 〃 | 〃 | اوعلم | لوعلم | 〃 | ۱۰ | ثواب | ثواب |
| ۱۳ | ۸ | مجازی ہین | مجازی ہے | 〃 | ۱۱ | تبین | تبین لہ |
| ۱۴ | ۱۵ | ہلونگا | ٹلونگا | ۴۰ | ۲۱ | کان | کانوا |
| ۱۵ | ۱ | قائل | فآمل | ۴۱ | ۷ | العلم | العلم مالم یأتک |
| ۱۶ | ۱۴ | اخفظ | احفظ | ۴۱ | ۱۵ | پیٹ | پیٹ سو |
| ۱۷ | ۹ | اوسلے | اوسکے | ۴۷ | ۱۶ | شصیح | شفیح |
| ۲۰ | ۱۱ | مخلیت | مخلبت | 〃 | ۱۸ | چپاکر | چپاکر |
| ۲۲ | ۱۳ | ہوالدین | والدین | ۴۹ | ۱۳ | جائینگی | جائیگی |
| ۲۴ | ۵ | معا | منعا | ۵۵ | ۱۶ | اولوالدة | والوالدة |
| ۲۹ | ۲ | افرمانی | نافرمانی | | | | |